طلسم جلجلوتیہ

علامہ محمد رفیق زاہد مرحوم

## طلسم اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ (۱)-

# طلسم اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ

**جو حضرات عملیات کے شعبہ سے وابستہ ہیں وہ بخوبی جانتے ہیں کہ علامہ محمد رفیق زاہد مرحوم کا نام کسی تعارف کا محتاج نہیں ۔ مرحوم نے طلسمات کے باب پر کافی ریسرچ کی اور چند کتابوں کی صورت میں عوام الناس کے سامنے اپنی ریسرچ کو پیش کیا ، مرحوم کی مشہور کتب میں قانون طلسمات، بوستان طلسمات، انوار طلسمات ، طلسمات کی دنیا ، طلسمات رفیق ارباب فن سے داد و تحسین حاصل کر چکی ہیں ۔ مرحوم سے میرے تعلقات کافی قریبی رہے اور ایک عرصہ تک ان سے فیض یاب ہوتا رہا ۔ لیکن میرے علم میں بھی یہ بات نہیں تھی کہ مرحوم نے طلسم اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ پر باقاعدہ کوئی کتاب تحریر کی ہو ، گو کہ طلسم ہٰذا پر چند رسائل میں مرحوم نے مختصراًَ تعارف و خواص ضرور پیش کئے تھے ۔ گزشتہ دنوں انڈیا سے ایک علمی شخصیت نے ان کی اس کتاب کی جانب توجہ مبذول کرواتے ہوئے کتاب بھی روانہ کردی ۔ طلسم اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ پر ایک جامع تحریر کہوں تو بے جا نہ ہوگا ۔ میں چاہتا ہوں کہ میرے ساتھ ساتھ قارئین کے علم میں بھی اضافہ ہو اور اپنے دینی و دنیاوی کاموں میں اس حیرت انگیز طلسم سے کام لے سکیں ۔ لہٰذا طلسم اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ قسط وار سلسلہ کے طور پر پیش خدمت ہے ۔ جو حضرات اس سے مستفید ہوں ان سے درخواست کروں گا کہ مرحوم کی بلندی درجات کے لئے ایک مرتبہ سورہ فاتحہ و تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر مرحوم کی روح کو بخش دیں ۔**

# طلسم اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ کا تعارف

علماء طلسمات و روحانیات کے اقوال و ارشادات کے مطابق طلسم متذکرۃ الصدر طلسماتی سلسلے کے اعظم ترین اعمال میں سے ایک ہے ۔ یہ طلسم اپنے اسمائے جلیلہ و عظیمہ کے حقائق و دقائق کی بنیاد پر ایک ایسا جامع الاعمال قسم کا عمل ہے کہ جسے جملہ قسم کے طلسماتی و روحانی اعمال کا اصل و اصول قرار دیا جا سکتا ہے ۔ علمائے علم و فن نے اس طلسم جلیل و جمیل کے متعلقہ اسمائے مبارکہ کے ذیل میں جن اعمال و اوراد اور ان کی مختلف تراکیب کو بیان فرمایا ہے اگر ان مخصوص قسم کے اعمال کو ہی احاطہ تقریر و تحریر میں لایا جائے تو بلا مبالغہ ہزارہا موضوعات بھی ان کی تشریح و توضیح اور ان کے احکامات و نتائج کو برداشت نہیں کر سکتے ۔ بنابریں طلسم متذکرہ بالا کے ذیل میں چند ایک اعمال کو ان کی متعلقہ تراکیب کے ساتھ اس طرح پیش کیا جا رہا ہے کہ ارباب علم و دانش حقائق و دقائق کو بخوبی سمجھ سکیں ۔ اور ان سے مستفید و مستفیض بھی ہو سکیں ۔ جہاں تک اس عظیم المرتبت عمل اور اس کی متعلقہ تراکیب پر سیر حاصل تبصرے کا تعلق ہے تو مجھے اعتراف ہے کہ میرا علم اور میری وسعت نظر بہت ہی محدود ہے یہ تو خالق حقیقی کا کرم و فضل ہے کہ یہ حقیر عملیاتی اشاعت و تبلیغ کی اس خدمت کو انجام دے سکا ہے راقم السطور عرض پرواز ہے کہ طلسم متذکرہ الصدر علم روحانیات و طلسمات کی اہم ترین عزیمتوں میں سے ہے جو اس امر کا تقاضا کرتی ہے کہ عاملین و کاملین حضرات اس پر عمل پیرا ہونے سے قبل خود کو ان خصائل و شمائل سے آراستہ کرلیں جو عملیاتی اصول و قواعد کے مطابق ایک عامل کامل کے لئے ضروری ہیں ان میں سے ظاہری و باطنی طہارت اور احکامات شریعت و سنت سید الانبیاء پر عمل پیرا ہونا ہے ۔ بنابریں اپیل کی جاتی ہے کہ طلسم متذکرہ الصدر کے متعلقہ اعمال کو شرائط و آداب اعمال کے مطابق ہی بجالایا جائے تاکہ اعمال و اوراد کی زود اثری کا مشاہدہ کیا جا سکے ۔ طلسم متذکرۃ الصدر اٹھائیس ابجدی حروف کی ملفوظی صورت پر تراکیب دیا گیا ہے

اسی طرح اس کے اوفاق بھی حروف ابجد کی ترتیب کے مطابق ترکیب کردہ ہیں ۔ عبارت عمل کے اسماء اور عبارت عمل کے متعلقہ اوفاق دونوں ہی اس عمل کے متعلقہ اعمال و اوراد کے لئے استعمال میں لائے جاتے ہیں علمائے علم و فن فرماتے ہیں کہ حل طلب امورو معاملات اور مختلف قسم کی حاجات و مشکلات کے لئے طلسم متذکرہ بالا کی ذکر کردہ ہر دو اقسام سے یعنی عبارت عمل کی تلاوت اور اوفاق کی کتابت سے حصول مراد و مقاصد میں یقینی طو رپر کامیابی ہوتی ہے بنابریں ان دونوں میں کسی ایک قسم کا استعمال کبھی بھی مفید و کارگر نہیں ہو پاتا بلکہ اس کا نتیجہ غلط برآمد ہوتا ہے کیونکہ عمل کی ایک قسم کا استعمال دوسری قسم کے اس کے ساتھ شامل نہ کرنے وجہ سے اثر انداز نہیں ہوتا طلسم سمائے جلجلوتیہ الکبریٰ سے کام لینے کا ایک طریقہ جس میں عمل کے اوفاق کو شامل کرنا ضروری نہیں ہوتا وہ اس طلسم کے متعلقہ اسماء کا علیحدہ علیحدہ استعمال ہے ارباب علم و فن کی خدمت میں عرض پرواز ہوں کہ آپ طلسم متذکرۃ الصدر کو جس طریقہ سے بھی عمل و استعمال میں لائیں ضروری ہے کہ عمل کی بجاآوری سے قبل اس طلسم کے متعلقہ عمل حصار کو اپنی طرف سے تجویز و اختیار کردہ تعداد کے مطابق تلاوت کر کے اپنا حصار باندھ لیا کریں ۔

# اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ اور اس کے خواص و اثرات

نمبر(۱)۔ آجٍ ۔ اللّٰہُ علمائے علم و فن فرماتے ہیں کہ اسمائے جلجلوتیہ کا اسم اول آج بے حد و حساب خواص و فوائد کا حامل ہے ۔ بیان کیا گیا ہے کہ محبت زوجین کے لئے مطلوب کے پہنے ہوئے کپڑے کے قطعہ پر لکھیں اور روغن زیت کے چراغ میں جلائیں اس عمل کو قمر زائد النور کے اوقات میں تین دن تک بجالائیں ۔

شرعی طور پر جائز مقاصد کے لئے اسم متذکرہ بالا کو مطلوب کے رجوع کے لئے چھیاسٹھ (۶۶) مرتبہ روزانہ بلاناغہ (۶۶) یوم تک ہی پڑھیں چلہ کے مکمل ہونے پر اسم مقدس کو چھیاسٹھ مرتبہ حریر ابیض کے پارچہ پر لکھیں اور اسے آگ کے نیچے دبا دیں ۔ نتیجہ آپ کے سامنے مطلوب قدموں میں آگرے گا ۔ کتب معتبرہ طلسمات میں مذکور و مسطور ہے کہ شرف قمر کے اوقات میں اسم آج کو چھیاسٹھ مرتبہ مشک و زعفران کی سیاہی سے لکھ کر اپنے پاس محفوظ رکھیں ۔ بوقت ضرورت ان میں سے ایک اسم کو پانی میں حل کرکے کھانسی کے مریض کو پلائیں بفضلہ تعالیٰ آرام آجائے گا ۔ اسم متذکرہ بالا کا لکھ کر محسود کے گلے میں بطور تعویذ حمائل کرنا زوال نظر کا سبب بنتا ہے ۔ تسخیر خلائق کے لئے اسم متذکرہ الصدر ایک عجیب عمل ہے ۔ نماز فجر کے بعد روزانہ جس قدر ممکن ہو سکے اسم مقدس کو زبان دل سے پڑھنا شروع کردیں ۔ عمل کو بلاناغہ روزانہ پڑھتے رہیں عوام و خواص تک کی تسخیر عمل میں آجائے گی نہایت اعلیٰ ترکیب ہے آزما کر دیکھ لیں ۔ شاہ و گدا آپ کے لئے بے تاب نظر آئیں گے ۔ خدائے بزرگ نے اپنے ذاتی اسم جلیل و جمیل آج (اللہ) میں تسخیر ارواح و روحانیات کی تاثیر و دیعت کر رکھی ہے ارواح و روحانیات کے مشاہدہ و تسخیر کے خواہاں ہوں تو اس کے لئے نصف شب کے وقت نیند سے بیدا ہو کر پاکیزہ جسم و لباس کے ساتھ روزانہ اسم متذکرہ بالا کو چار ہزار تین سو چھپن مرتبہ (۴۳۵۶)اٹھارہ روز تک خشوع و خضوع قلب کے ساتھ تلاوت کیا کریں خدائے بزرگ و برتر کی نظر عنایت اور اس اسم مقدس کی خیر و برکت سے ارواح و روحانیات کی تسخیر عمل میں آجائے گی ۔ تسخیر کے اعمال و اوراد کے شائقین کے لئے کبھی بھی خطا نہ کرنے والا عمل ہے ۔
قید ناحق سے نجات کے لئے اسم آج کو چھیاسٹھ مرتبہ لکھ کر بطور تعویذ قیدی کے گلے میں بندھوادیں خدا کے فضل و کرم سے اس پر چھیاسٹھ روز کی مہلت بھی گزرے نہ پائے گی کہ وہ قید و بند کی صعوبتوں سے نجات پاجائے گا ۔ اٹھرا و عقر جسے لوگ قریب قریب لا علاج خیال کرتے ہیں یہ کوئی لاعلاج مرض نہ ہے حکیم مطلق نے اس مرض کے لئے اپنے ذاتی اسم (آج ۔ اللہ ) میں تریاق کا اثر رکھا ہے ۔ چنانچہ اسم متذکرہ بالا کو روزانہ چھیاسٹھ بار لکھیں اور پانی میں حل کرکے اس پانی کو شہد سے

شیریں کرکے اٹھرا و عقر ماری عورت کو کامل نوے (۹۰) روز تک پلاتے رہیں ۔ دافع جریان و عقر ثابت ہوگا۔ قارئیں کرام اس سادہ اور معمولی سی ترکیب عمل کو اپ فضول و عبث خیال نہ فرمائیں یہ عمل و علاج خالق حقیقی کی صفت ذات کی وجہ سے اس مرض کا شافی تریاق ہے کیا مجال کہ اس روحانی علاج کا استعمال کیا جائے اور شفا نہ ہو ۔ مالی و معاشی پریشانیوں سے نجات کے لئے عروج ماہ کے کسی بھی نوچندے دن سے شروع کر کے تین دن تک روزے رکھیں اور طلوع و غروب آفتاب کے بعد دونوں اوقات میں روزانہ چھیاسٹھ چھیاسٹھ مرتبہ اسم متذکرہ بالا کو پڑھیں یہ تین روزہ عمل مالی و معاشی تنگ دستی کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ختم کر کے رکھ دے گا روزگار بستہ کشادہ ہو جائے گا۔ ملازمت کے خواہاں حضرات کو ملازمت مل جائے گی ۔ نہایت آزمودہ عمل ہے اسم متذکرہ بالا کا بطور تعویذ لکھ کر باندھنا سحر و جادو سے محفوظ رکھتا ہے جس مسحور کے گلے میں اس نقش کو ڈال دیا جائے گا تو وہ سحری و جادوئی اثرات سے نجات پا جائے گا اسم مقدس (آجٍ) کا عامل و ذاکر جس آسیب زدہ کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر دیکھ لے گا تو اس پر مسلط آسیب و جن اس کے مقابلہ کی تاب نہ لاتے ہوئے فی الفور مریض کا پیچھا چھوڑ کر جاتا رہے گا۔

---

## طلسم اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ(۲)۔

گذشتہ ماہ طلسم اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ کا تعارف پیش کیا جا چکا ہے جن حضرات نے وہ مضمون نہ پڑھا ہو وہ درج ذیل لنک پر ملاحظہ فرما سکتے ہیں ۔
http://www.roohanialoom.com/?p=1561

اسمائے جلجلوتیہ اکبریٰ کا دوسرا کلمہ اَھُوج(الاحد) ہے ۔ قضاء حاجات و مہمات کے لئے خلوت کے مکان میں سات روزہ ریاضت کی نیت کے ساتھ روزانہ اھوج کو اٹھارہ سو اٹھارہ (۱۸۱۸) مرتبہ پڑھیں ۔ خیال رہے کہ اھوج(اھوجن) پڑھنا ہے ۔ حاجات و مہمات سے نجات پاجائیں گے اور کسی شک و شبہ کے بغیر جملہ مرادیں بھی برآئیں گی اسم متذکرہ بالا کا جمعہ کے دن پوست آہو پر سترہ (۱۷) مرتبہ لکھ کر معہ سائلہ سے دھوپ دے کر بطور تعویذ بازوئے راست پر باندھنا اس کے حامل کو ظاہری و باطنی علوم کے حصول و کشف کی قوت سے نوازتا ہے وہ حکمت و معرفت اور ذکاء و فہم کی دولت سے مالا مال ہوجاتا ہے اس کی دین و دنیا دونوں کی اصلاح ہوجاتی ہے وہ صاحب عظمت و عزت بن جاتا ہے ۔ اس طرح کہ جو بھی نظر اس پر پڑتی ہے وہ اس سے محبت کرتا ہے ۔ اسم اھوج کا قمر ناقس النور میں لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر ظالم و جابر کے چھڑکنا اسے ذلیل و خوار کر کے رکھ دیتا ہے ۔ علمائے علم و فن فرماتے ہیں کہ اسم متذکرہ بالا کو دہن بلادر (اسے بُھلاوا بھی کہتے ہیں ایک پھل کا نام ہے جو بطور دوا استعمال ہوتا ہے یونانی میں اسے القرا کہتے ہیں ۔ زہریلا ہوتا ہے ، پنساری کی دکان سے دستیاب ہو سکتا ہے)۔
سےآٹھ (۸) مرتبہ آٹھ یوم تک لکھیں اور روزانہ دشمن کے گھر پھینکتے رہیں ۔ دشمن تباہ و برباد ہوگا۔ حمار اہلی (پالتو گدھا) کی دباغت شدہ کھال کے ٹکڑے پر اسم متذکرہ الصدر کو اکیاون (۵۱) مرتبہ لکھیں ۔ اس عمل کے بعد اس کھال کے ٹکرے کو خشک دھنیا کی دھوپ دیں ۔ دھوپ دے کر جلا ڈالیں اور اس طرح جو راکھ تیار ہو اسے سندرس و مقل ازرق کے ساتھ اس مکان حویلی یا سقیفہ خانہ میں ڈال جہاں بدکردار لوگ فسق و فجور اور شراب و حرام کے لئے جمع ہوئے ہوں ، اس عمل کی تاثیر سے وہ اس

جگہ پر پھر کبھی بھی دوبارہ جمع نہ ہو سکیں گے صرف اسی قدر ہی نہیں بلکہ ان کے درمیان نہ ختم ہونے والا انتشار اور باہمی دنگا و فساد بھی اٹھ کھڑا ہوگا۔اگر مفقود الخبر غائب شخص کا پتہ چلانا ہو تو اسم اھوج کو کاغذ کے پارچہ پر اس شخص کے نام کے اعداد کے مطابق لکھیں اور پھر اس پارچہ کاغذ کو سورج کے مقابل ہوا میں لٹکا دیں گمشدہ جہاں اور جس بھی حالت میں ہوگا جلد تر حاضر ہوجائے گااور خدا نخواستہ مرچکا ہوگا تو اس صورت میں معلق تعویذ غروب آفتاب کے ساتھ ہی خودبخود زمین پر آگرے گا۔علمائے علم و فن کی تحقیقات کے مطاب اسم جلجلوتیہ کے اسم ثانی اھوج کو اسم مکاشفات کے نام سے بھی پکارا جاتا ہے اس اسم مقدس کا عامل و ذاکر ہر قسم کی ارواح کے مشاہدہ و حاضرات کی طاقت و قدرت رکھتا ہے اکابر و مشائخ فرماتے ہیں کہ اس اسم مبارک کا ذاکر عمل کی تلاوت سے اپنی روح کو صفائی اور دل کو جلا بخشنے والی روشنی سے منور کرلیتا ہے چنانچہ اس اسم مقدس کی ہمیشہ مداومت اس کے عامل کو ایک عرصہ بعد ایسے مقام و منصب تک پہنچا دیتی ہے کہ جہاں پہنچ کر وہ خود اپنی مادی آنکھوں سے جہاں نور کی مخفی و باطنی مخلوق کے مشاہدہ کی صلاحت حاصل کرلیتا ہے علاوہ بریں بے شمار خواص و نتائج اور بہت سے حقائق و معانی اس پر منکشف ہوجاتے ہیں اسم مقدس کی مداومت کا طریقہ یہے کہ عمل کے دن روزہ رکھیں اور نماز مغرب کے بعد کسی خلوت کے مکان میں اس متذکرہ بالا کو کامل یکسوئی کے ساتھ بلا حساب و شمار پڑھیں عمل و تجربہ اسم امر پر شاہد ہے کہ عامل اس اسم مقدس کی تلاوت کرتا ہوا اس کی مقررہ و معینہ تعداد دو ہزار دو سو پچیس تک بھی نہیں پہنچ پاتا ہے کہ ارواح و روحانیات کا ظہور عمل میں آجاتا ہے ۔ علماء و حکماء کے نزدیک اس عمل کو ایک ماہر و حاذق عامل و کامل ہی بجا لا سکتا ہے چنانچہ ضروری قرار دیا گیا ہے کہ اس عمل مکاشفات کو بطور تماشہ و تفنن طبع کے نہ بجالایا جائے ایسا کیا جائے گا تو جہاں اس عمل کا اثر جاتا رہے گا وہاں عامل بھی وبال و نقصان سے دوچار ہوجائے گا۔اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ کا تیسرا کلمہ جَل جلیوتُ کے خواص آئندہ ماہ ملاحظہ فرمائیے ۔

---

## طلسم اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ ۳

وہ حضرات جنھوں نے گزشتہ اقساط ملاحظہ نہ کی ہوں وہ درج ذیل لنک سے مستفید ہو سکتے ہیں ۔
قسط اول http://www.roohanialoom.com/?p=1561
قسط دوئم:- http://www.roohanialoom.com/?p=1632

طلسم ہٰذا کا تیسرا کلمہ جَل جَلیُوت ہے ۔ متذکرہ اسم اپنے فوائد و نتائج کے اعتبار سے اسم اول و ثانی دونوں سے مکمل طور پر مختلف اور جداگانہ کیفیت کا حامل ہے اس اسم مقدس سے کام لینا چاہیں تو اس کے لئے طہارت کاملہ کے ساتھ اس اسم کو کامل ایک چلہ تک دس ہزار مرتبہ روزانہ پڑھیں ۔ عمل کی مداومت کے دوران ہی کراماتی و معجزاتی حقائق سامنے آجائیں گے عمل کی چلہ کشی کے بعد اسم مقدس کو مشک و زعفران کی سیاہی سے لکھ کر جس کسی کو بھی دیں گے جاہ و منزلت اور عہدہ و مرتبہ کی ترقی کے لئے نہایت کارآمد ثابت ہوگا۔ کشائش رزق کے لئے اس اسم مبارک کا تعویذ دیکھتے ہی دیکھتے رزق کی تنگی کو فراخی کے ساتھ متبدل کردیتا ہے ۔ چلہ کشی ممکن نہ ہو سکے تو پھر اسم متذکرہ کو چالیس مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کریں ۔ گردش ایام کا ستایا ہوا جو شخص بھی اس سہل الحصول قسم کی ترکیب پر عمل پیرا ہوگا تو خدائے تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کی نحوست کے دن ختم ہوجائیں گے اور اس کے ساتھ ہی اس کی سعادت و وش بخت کا ستارہ اس کے مقدر کے آسمان پر چمکنے لگے گا زن و شوہر کی محبت کے لئےاسم متذرہ بالا کو انیس (۱۹) مرتبہ کھانے پینے کی چیزوں پر پھونک کر

عورتاپنے شوہر کو یا جو شوہر اپنی بیوی کو کھلا دے تو شوہر بیوی کا تابعدار اور بیوی اپنے شوہر کی فرمانبردار بن جائے گی ۔ سرخ تانبے کی لوح پر اسم متذکرۃ الصدر کو جمعرات کے روز زہرہ یا مشتری کی کسی سعید ساعت میں کندہ کروائی کندہ کروائیں۔ اس لوح کو چشم بد کا شکار ہونے والے بچے کے گلے میں لٹکائیں نظر بد کا اثر زائل ہوجائے گا۔ اسم متذکرہ الصدر کو ایک چلہ کے دوران ایک ہزار مرتبہ کی تعداد کے مطابق روزانہ بلاناغہ پڑھیں یا ممکن ہو سکے تو ہفتہ و عشرہ بھر میں اس کی مقررہ تعداد چالیس ہزار مکمل کرلیں ۔ یہ بھی سہولت ہے بن بیاہی کنوری بچیوں سے اس اسم مقدس کا ختم مبارک تلاوت کروالیں جس طرح سے بھی آسانی کے ساتھ ہو سکے عمل کی تعداد پوری کرلیں ۔ یہ ختم مبارک عقد بندی کے خاتمہ کے لئے نہایت موثر و اکسیر الاثر ثابت ہوتا ہے اور شادی و بیاہ کی تمام تر رکاوٹوں کو جلد تر ختم کر کے رکھ دیتا ہے ۔ اسم متذکرہ بالا کی ایک خاصیت یہ بھی بیان کی گئی ہے کہ ہر قسم کے جسمانی درد کے لئے نہایت مفید عمل ہے ترکیب عمل کے مطابق اسم مقدس جل جلیوت کو دس مرتبہ ملفوظی شکل میں کاغذ کے ٹکڑے پر لکھیں اور اس کاغذ کو عرق گلاب میں ڈال دیں ۔ اس گلاب کو سات روز تک نہار منہ دردوں کے ستائے مریض کو پلائیں خدائے تعالیٰ کے فضل و کرم سے سات روز کے استعمال سے ہی ہر قسم کے درد ختم ہوجائیں گے ۔ طلسماتی سلسلے کی جدید و قدیم اور معتبر و مستند قسم کی کتابوں میں مذکور و مسطور ہے کہ یہ اسم مقدس سحر و جادو کے لئے اثر آفریں خصوصیات کا حامل ہے چنانچہ فقہائے علم و فن فرماتے ہیں کہ اسم متذکرہ بالا کو ایک سو دس مرتبہ پانی پر پڑھ کر اس سے مریض کو غسل کروائیں اور اس میں سے کچھ پانی پلائیں بھی ۔ جادو کا اثر جاتا رہے گا ۔ سحر و جادو کے بطلان کا ایک آسان ترین طریقہ یہ بھی ہے کہ اسم متذکرہ الصدر کو سہ شنبہ یا چہار شنبہ کے روز نماز ظہر و عصر کے بعد مشک و زعفران کی سیاہی سے لکھیں اور اس کا غذ کو بطور تعویذ ریشمی کپڑا میں لپیٹ کر مریض کے گلے میں باندھ دیں ۔ بحکم خدا سحر و جادو کا ستایا ہوا ایک چلہ کے دوران ہی شفایاب ہوجائے گا ۔ اسم متذکرہ بالا جلال و ہیبت کی شان کا مالک ہے یہی وجہ ہے کہ اسم مقدس کے ذاکر و عامل کے دل میں ایک زبردست قسم کی روحانی قوت پیدا ہوجاتی ہے اس کے دشمن مغلوب ہوجاتے ہیں اور وہ حکام و امراؤ کے ہاں عزت و تکریم پاتا ہے فتح براعداد اور تسخیرسلاطین کے لئے اس اسم مقدس کا ذکر کرنا نہایت سودمند رہتا ہے ۔اس طلسم مقدس کا چوتھا کلمہ اور اس کے خواص کے متعلق آئندہ ماہ کا شمارہ دیکھنا نہ بھولیں ۔

---

## طلسم اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ ۴

اس سے قبل طلسم جلجلوتیہ الکبریٰ پر تین اقساط پیش کی جا چکی ہیں سلسلہ کو آگے بڑھاتے ہوئے طلسم اسمائے جلجلوتیہ الکبریٰ کے چوتھے کلمہ کے خواص پیش خدمت ہے ۔اس طلسم مبارکہ کا چوتھا کلمہ جَلجَلَثْ ہے جس کا عربی ترجمہ القادرُ کیا گیا ہے ۔ اسم متذکرۃ الصدر کو زبان بندی کے لئے نہایت معتبر اور سب سے بڑھ کر مستند عمل کے طور پر بیان کیا گیا ہے ۔ علمائے علم و فن کے اقوال ارشادات کے مطابق اس اسم مقدس کو زبان بندی کے لئے عمل میں لانا چاہئے تو ترکیب عمل کے مطابق نماز فجر کے بعد اس اسم مبارک کو انیس انیس بار پڑھ کر اپنے دائیں بائیں آگے پیچھے اور اوپر نیچے پھونک لیا کریں خدائے تعالیٰ کے فضل و کرم سے جملہ حاسدو اور دشمنوں کی زبان بند ہوجائے گی ۔ کتب طلسمات و روحانیت میں ہی مذکور و مسطور ہے کہ قمر و عطارد کے مقابلہ کے وقت سیسہ کی لوح پر اسم متذکرہ بالا کو کندہ کرواکے اس کا اپنے پاس رکھنا زبان بندی کے لئے از بس مفید ہے ۔ بیان کیا گیا ہے کہ عطارد کے وبال و ہبوط کے اوقات میں سرس کی چھال کے ٹکڑے پر اسم متذکرہ بالا کو دشمن کا نام کے ہمراہ لکھیں اور پھر اس چھال کو کسی بوسیدہ و کہنہ قسم کی قبر میں گاڑ دیں اس چھال کے ٹکڑے

پر عامل کے جس دشمن کا نام تحریر ہوگا وہ عامل کی بدگوئی سے باز رہے گا۔اس طلسم مبارکہ کا پانچواں کلمہ هَیٍّ (ھ ی ی ٍ) ہے جس کا عربی ترجمہ الکافیُ کیا گیا ہے ۔ شیخ حسن بصری (رض) فرماتے ہیں کہ اسم ھی اجابت دعا کے لئے اسم اعظم کا درجہ رکھتا ہے مکاشفات میں تحریر ہے کہ جب بھی کوئی حاجت مند انسان اس اسم مبارک کی تلاوت کرتا ہوا خدائے بزرگ و برتر کے حضور دعا کے لئے ہاتھ بلند کرتا ہے تو خدائے تعالیٰ اسی وقت اس کی دعا کو مستجاب فرمالیتا ہے شیخ موصوف سے نقل کیا گیا ہے کہ اگر کوئی مظلوم و مقہور اس اسم مقدس کے ساتھ ظالم کے لئے بددعا کرے گا تو وہ ظالم و جابر غضب الہٰی کا نشانہ بن کر اپنے انجام کو جا پہنچے گا شیخ صاحب موصوف کے نزدیک اس اسم مقدس کا ذاکر و عامل اس کی برکت و تاثیر سے ہر قسم کی پریشانی اور مصیب و بلا سے خدائے تعالیٰ کی حفظ و امان میں رہتا ہے خود عامل اس کے اہل و عیال اور مال و منال کو بھی کوئی نقصان نہیں پہنچ پاتا اور کوئی بھی شخص اس کے خلاف کوئی کلمہ بد زبان سے نکالنے پر قادر نہیں ہو پاتا۔ مکاشفات شیخ میں بیان کیا گیا ہے کہ اسم متذکرہ بالا کی تلاوت سے پہلے اور آخر پر درود پاک کو سات سات بار پڑھیں بہرحال یہ اسم مقدس بلاؤں اور آفات سے امان کا باعث بن جاتا ہے وارد ہے کہ اگر کوئی شخص چاروں طرف سے بلاؤں میں گھر جائے اور سے کسی طرف سے بھی نجات کا کوئی راستہ نظر نہ آرہا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ اسم متذکرہ بالا کو انیس مرتبہ پڑھے تو اس کی تاثیر سے وہ ان کے روبرو غائب ہوجائے گا اور ان میں سے کسی ایک کی نظر بھی اس کو نہیں دیکھ سکے گی مکاشفات شیخ میں ہی تحریر ہے کہ دشمنوں پر فتح پانے ، قرض کی ادائیگی ، بیماریوں سے شفا پانے اور تمام تر حاجات و مشکلات سے نجات کے لئے اسم متذکرہ بالا کو ایک ہی نشست میں ایک ہزار تین سو انیس مرتبہ پڑھیں ۔ اکسیر کا حکم رکھتاہے ۔

---

## طلسم جلجلوتیہ الکبری ۵

### هَلٍّ ۔ اَلْوَدُودُ

جمہور علمائے طلسمات و روحانیات نے اسم مقدس (هَلٍّ) کو حب و تسخیر کے مطالب و مقاصد کے لئے ایک سریع التاثیر و سریع الاجابت عمل کے طور پر تسلیم کیا ہے چنانچہ علمائے علم و فن فرماتے ہیں کہ اگر کوئی عامل بوقت سہہ پہر دن کو اور بوقت نصف شب رات کو اسم متذکرۃ الصدر کو سو (۱۰۰)مرتبہ پڑھے اور اس عمل کو اپنے روزانہ کا معمول بنالے تو لوگوں کے درمیان صاحب عزت و جاہ وجلال ہوگا۔ اس عمل کا ذاکر و عامل اسم (ھل) کا ورد کرتا ہوا جس کسی سے بھی نظریں ملائے گا وہ نہایت خوش دلی اور محبت سے پیش آئے گا ۔ علماء و حکماء کے نزدیک یہ عمل اس قدر اثر آفرین ہے کہ مرد و زن تو ایک طرف رہے اس کا عامل و ذاکر اگر حیوانات کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر دیکھے گا تو حیوانات بھی اس کے قدموں پر لوٹ پوٹ ہوجائیں گے

قمری مہینے کی نو چندی جمعرات کو اس کی پہلی ساعت میں اسم متذکرۃ الصدر کو انیس مرتبہ لکھ کر پانی سے دھو کر اس پانی کو سنبھال رکھیں اس پانی کو بوقت ضرورت جس کسی کو بھی مشروبات کے ہمراہ پلا دیں گے تو اس کے دل میں اپنے طالب کی محبت کا جذبہ عود کرآئے گااور وہ فوراً ہی مضطرب و بے قرار ہو کر اس کے قدموں میں آگرے گا۔شرف زہرہ کے اوقات میں اس متذکرۃ الصدر کو نو سو نو (۹۰۹) دفعہ تلاوت کرکے ناراض ہو کر میکے جا بیٹھنے والی عورت کی واپسی کے ارادے کے ساتھ اس عورت کا تصوراتی دور پر حصار کریں علمائے علم و فن نے اس طریق عمل کو کامل تیس روز تک یعنی

جب دوبارہ شرف زہرہ کا وقت آئے یعنی جب دوبارہ شرف زہرہ کا وقت آئے اس وقت تک کامل احتیاط و توجہ کے ساتھ سر انجام دیتا رہے تو روٹھ کر میکے چلے جانے والی عورت حیرت انگیز طور پر بے ساختہ و بے خود ہو کر اپنے شوہر کے قدموں میں آگرے گی یاد رہے کہ اس عورت کو اپنے ظالم و سرکش شوہر کے لئے بھی سر انجام دے سکتی ہے ۔ علمائے طلسمات و روحانیات کے مجربات سے ہے کہ جو عورت رات کے وقت سوئے شوہر کے سرہانے کھڑے ہو کر اسم متذکرہ بالا کو ایک سو دس (۱۱۰) مرتبہ پڑھیں اور اسی طرح اگر کوئی شوہر اپنی بیوی کے سوتے وقت اس کے سرہانے کھڑے ہو کر اس اسم مقدس کو ایک سو دس مرتبہ پڑھے تو بیوی شوہر کی اور شوہر بیوی کا مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔ حب و عشق و عطف قلوب کے لئے تحت الشعاع میں اسم متذکرہ بالا کو جس قدر ممکن ہو سکے تحریر کر رکھیں ان میں سے ایک اسم کو بطور تعویذ لے کر جس کسی کو بھی کسی شیریں چیز میں ملا کر کھلا پلا دیں گے تو وہ کھاتے پیتے ہی مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا ۔

---

## جلجلوتیہ الکبریٰ ۶

# هَلۡهَلَتۡ (اَلۡبَاسِ ُط).

واضح ہو کہ عبرانی میں یہ اسم هلهلت ہے جس کا عربی ترجمہ الباسطُ کیا گیا ہے ۔ اسم متذکرۃ الصدر کو روزانہ بلا ناغہ پچاس مرتبہ تلاوت کرنے سے رزق میں اضافہ اورکاروبار میں خیر و برکت پیدا ہوجاتی ہے بیان کیا گیا ہے کہ اگر کوئی عامل روزانہ نماز فجر کے بعد اکتالیس (۴۱) مرتبہ یا هلهلت کہے تو وہ جب تک زندہ رہے گا محتاج نہ ہوگا ۔ اور اگر روزانہ نماز عشاء کے بعد ایک سو ایک دفعہ اس اسم مقدس کا ورد کرتا رہے گا تو اسے دولت عظیم اور رزق وسیع حاصل ہوگا اگر چالیس دن تک متواتر چالیس مرتبہ روزانہ هلهلت کا ورد جاری رکھا جائے تو محتاجی و مفلسی مالداری و تونگری میں بدل جائے گی اگر فقر و فاقہ کا ستایا ہوا شخص سن کی پہلی ساعت میں اسم متذکرۃ الصدر کو تین سو آٹھ بار (۳۰۸) تلاوت کر تو و اس دن رزق کی تنگی کا شکار نہ ہوگ اور یہ عمل کرنااس کے لئے وسعت رزق کا سبب بنے گا اور اگر وہ اس عمل پر مداومت کرتا رہے گا تو اسے کبھی بھی رزق کے لئے محتاج نہ ہونا پڑے گا۔ اسی طرح مغرب و عشاء کے درمیان ساٹھ
مرتبہ اسم متذکرۃ الصدر کا ورد کرنا محتاجی سے بے نیاز کر دیتا ہے ۔ صاحب مدارج البروج کہتے ہیں کہ علمائے علم و فن اور ارباب اجازہ و اہل دعا کے نزدیک اسم متذکرۃ الصدر کو تلاوت کرنے کا طریقہ یوں ہے کہ ایک ہی نشست میں چودہ ہزار مرتبہ پڑھا جائے تو فقر و فاقہ کے لئے مجربات سے ہے ۔ بشرطیکہ دوران عمل کسی سے کسی قسم کی بھی کوئی گفتگو نہ کی جائے ۔ غنا و دولت کے حصول کے لئےاس سے بڑھ کر کوئی عمل نہ ے ۔ بعض ارباب خواص کا فرمانہے کہ زیادتی معاش ، وسعت رزق اور غناء و ثروت کے لئے اسم مقدس هلهلت کا (۲۳۵۵)دو ہزار تین سو پچپن مرتبہ روزانہ تلاوت کرنا نہایت مفید و موثر ہے ایک اور روایت کے مطابق اس طرح پر ہے کہ جو مفلس و نادار اس اسم مقدس کو جمعہ کے دن سے شروع کرکے اکتالیس دن تک اکتالیس مرتبہ روزانہ متواتر اس کی تلاوت کرتا رہے تو اس پر چلہ کے چالیس دن بھی نہیں گزریں گے کہ خدائے کریم و رحیم اپنی رحمت سے اسے غنی فرما دے گا علمائے علم و فن کے نزدیک کشادگی رزق اور دولت مندی کے لئے اسم مقدس هلهلت کی ہر ترکیب کبریت احمر کا حکم رکھتی ہے ۔

---

طلسم جلجلوتیہ الکبریٰ ۷

# طَیطَغَثْ(الحئی)۔

اکابر علمائے علم و فن سے منقول ہے کہ جو عامل نماز فجر کے بعد اس اسم مقدس طیطغت کو ایک سو دس مرتبہ تلاوت کرکے اپنے جسم پر پھونک لے گا تو اس ورد سے بہتر کوئی دعا نہ ہے اس کا عامل و ذاکر آسمانی و زمینی آفات و بلیات سے محفوظ ہو جاتا ہے ۔ تحریر کیا گیا ہے کہ اگر قیدی اس اسم مقدس کو تیرہ سو مرتبہ روزانہ پڑھ کر اپنے جسم پر دم کرلیا کرے تو وہ قید ناحق سے خلاصی پاجائے گا اور اگر کوئی مسافر سفر پر نکلتے وقت اس اسم مقدس کو لکھ کر اپنے مال و اسباب میں رکھے تو اس کا مال تمام آفتوں و راہزنوں کی لوٹ مار سے محفوظ رہے گا۔ اسم متذکرۃ الصدر کا روزانہ تیرہ مرتبہ تلاوت کرتے رہنا لوگوں کی نظروں میں عزیز بنا دیتا ہے ۔ اس اسم مقدس میں دو "ط" ہیں اور ہر "ط" میں یہ خاصیت ہے کہ اس کا عامل درازی عمر اور عمر بھر خوف و غم سے بے نیاز ہو جاتا ہے ۔ امام ہرمس سے منقول ہے کہ جو عامل ہر صبح اس اسم مقدس کو چار بار تلاوت کرے تو کوئی بھی دشمن اس کو نقصان پہنچانے پر قادر نہ ہوگا اور اگر کوئی ظالم و جابر اس پر ظلم و زیادتی کا ارادہ رکھتا ہوگا تو اس اسم مقدس کی تلاوت سے اس کا غضب و غصہ رحم و نرمی میں تبدیل ہوجائے گا امام ہر مس رقم طراز ہیں کہ اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اس کے سر سے بلائیں ٹل جائیں وہ جسمانی اور روحانی امراض و عوارضات سے شفاپاجائے ، اس کا رزق وسیع ہو ، اس کے دوست اس کے قلبی ساتھی بن جائیں اور دشمن ذلیل و مقہور ہوں ، وہ لوگوں کی نظروں میں عزیز ہوجائے اور اس کی تمام تر حاجات پوری ہوجائیں تو اسے چاہئے کہ ہر روز ہر نماز فرض کے بعد اول و آخر درود پاک کے ساتھ اسم مقدس طیطغت کو ایک سو دس مرتبہ پڑھ لیا کرے ۔ ادعیہ قدسیہ میں وارد ہے کہ اسم متذکرۃ الصدر کو روزانہ پچاس مرتبہ پڑھ لیا کریں خدائے بزرگ و برتر کی حفظ و امان میں رہیں گے ۔

---

طلسم جلجلوتیہ الکبریٰ ۸

# غَلمَہَثْ (اَلْقَادِرُ ذُوالبَطَشِ الشَّدِیدِ)۔

علمائے طلسمات وروحانیات نے اس مقدس غلمہت کو بغض و عداوت کے سلسلے کے اعمال کے لئے ایک عظیم ترین عمل قرار دیا ہے چنانچہ منقول ہے کہ جو شخص روزانہ نماز فجر کے بعد اسم متذکرۃالصدر کو سات مرتبہ پڑھ لیا کرے تو وہ دشمنوں کے مکر و دجل سے محفوظ رہے گا کتب معتبرہ طلسمات و روحانیات میں تحریر ہے کہ اسم غلمہت کا کثرت کے ساتھ پڑھنا شریروں کے شر اور دشمنوں کے خوف کو دور کرنے کے لئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے ۔ادائے قرض ،دفع دشمنان ، رنج و غم سے نجات اور صحت و تندرستی کے لئے اسم متذکرہ بالا کو سات سو تیس دفعہ پڑھیں کتاب بصائر الدرجات میں تحریر ہے کہ اگر کوئی شخص اسم متذکرۃ الصدر کو ستر دفعہ روزانہ ستر روز تک پڑھے

تو وہ دشمنوں کے شر سے محفوظ ہو جائے گا اور اگر اس عمل پر مداومت کرے گا تو اس کے دشمنوں کی دشمنی اس کی دوستی میں بدل جائے گی اگر کوئی مظلوم و مقہور کسی ظالم و جابر کے پنجہ ظلم میں گرفتار ہوجائے تو اسے اسم مقدس غلمہت کثرت کے ساتھ پڑھنا چاہئے اس کی برکت وتاثیر سے وہ ظالم اس پر رحم کرے گا اور کسی قسم کا کوئی نقصان نہیں پہنچائے گا مشائخ بزرگان سے روایت ہے کہ اسم غلمہت کو دشمن کو ذلیل و خوار کرنے یا اسکی ہلاکت و بربادی کے لئے جس نیت و ارادہ کے ساتھ پڑھیں وہ پوری ہوجاتی ہے خصوصاً اعداء و اشرارکے مکر و دجل سے محفوظ رہنے ان پر غلبہ و فتح پانے اور مقابلہ و مجادلہ میں کامیاب رہنے کے لئے پڑھیں اور لکھ کر اپنے پاس رکھیں اس مقدس غلمہت کے پانچ حرف ہیں اور ہر حرف اپنی ملفوظی صورت کے اعتبار سے جلالی مزاج کا حامل ہے ۔ بنابرایں اعداء و اشرار کی تباہی و بربادی اور ان کی ہلاکت و خانہ خرابی کے لئے اس اسم مقدس کا پڑھنا یا لکھ کر اپنے پاس رکھنا بے حد مفید و مجرب ہے ۔

---

## طلسم جلجلوتیہ الکبریٰ ۹

# شَمَاخٍ -(الحلیمُ)-

کتاب بصائر الدرجات میں مذکور ہے کہ سحر و جادو سے حفظ و امان میں رہنے کے لئے نماز شب سے فارغ ہونے کے بعد سات مرتبہ اسم مقدس"شماخ "پڑھیں ۔ نماز جمعہ کے بعد مسجد کے کسی خالی گوشہ میں بیٹھ کر اخلاص و یقین اور صدق دل کے ساتھ اسم متذکرہ الصدر کو دو سو مرتبہ پڑھیں جس مقصد کے لئے اس عمل کو کریں گے وہ یقیناً برآئے گا اور اگر اسی اسم مقدس کو کسی بیماری پر دس دفعہ دس دن بلا ناغہ پڑھیں تو اس سے شفائے کاملہ و عاجلہ نصیب ہوگی ۔
بصائر الدرجات میں لکھا ہے کہ اسم شماخ کو چینی کی طشتری پر مشک و زعفران کے ساتھ ایک سو دس مرتبہ لکھیں اور اسے دھو کر سل ودق کے مریض کو پلائیں تو وہ جلد صحتیاب ہوگا۔
لکھا گیا ہے کہ اسم شماخ کو جس دوا پر ۳۱۹ مرتبہ پڑھ کر دم کرکے وہ دوا جو مریض استعمال کرے گا وہ یقینی طور پر صحت پائے گا
اور اگر اسم متذکرہ الصدر کو مذکورہ بالا تعداد کے مطابق روزانہ تلاوت کرتا رہے گا تو ظاہری و باطنی امراض و عوارضات سے محفوظ رہے گا
کتاب مکارم الاخلاق میں تحریر ہے کہ اگر کھانا کھاتے وقت اس اسم مقدسہ کا ورد کرکے کھانا تناول کیا جائے تو وہ کھانا زہر آلود بھی ہوگا تو اسے کوئی گزند نہیں پہنچائے گا ۔
اگر کوئی عامل اس اسم مقدسہ کے پڑھنے میں مداومت کرے تو وہ آگ میں جلنے ، دریا میں غرق آب ہونے اور دشمنوں کے خوف سے امان میں رہے گا جسمانی صحت و حصول مرتبہ و جاہ کے لئے بھی یہ اسم مقدس بہت ہی نافع عمل ہے اس اسم مقدس کی ایک خاصیت یہ بھی ہے کہ اگر اسے دشمن کی زبان بندی کے لئے ہر روز ۱۸ مرتبہ پڑھا جائے تو اس مقصد کے لئے نہایت پرتاثیر ہے ۔
غم و الم میں مبتلا شخص اس اسم مقدس کو ایک ہزار مرتبہ پڑھے تو اس کا غم و الم جاتا رہے گا اور اگر پوشیدہ امور کے بھید جاننے کے لئے چالیس روز تک سولہ مرتبہ روزانہ پڑھیں تو علم لدنی کے اسرار و عجائبات سے واقف ہوجائیں گے ۔

## طلسم جلجلوتیہ الکبریٰ ١٠

Posted on 01. May, 2011 by admin in May2011, جلجلوتیہ الکبریٰ ١٠

# طلسم جلجلوتیہ الکبریٰ ١٠۔اَشۡمَخٍ ۔ اَلۡخَالِقُ

علمائے اعلام و حکمائے عظام سے مروی ہے کہ جو شخص اس مقدس اسم"اشمخ"کو لکھ کر ، بارش کے پانی سے دھو کر جس زبان دراز عورت یا مرد کو پلائے گا وہ خوش گفتار ہوجائے گا اگر کسی وجہ سے ایسا کرنا ممکن نہ ہو تو اس مطلوب عورت یا مرد کے پیرہن سے کپڑے کا ٹکراکاٹ کر جمعہ کے روز اس پر اسم مذکورہ بالا کو لکھیں اور چوراہے یا ویران قبرستان میں دفن کر دیں مطلوب کی زبان کو کوتاہ ہوجائے گی ۔

اختلاج قلب اور درد دل کے لئے اسم متذکرۃ الصدر کو صاحب درد پر ایک سو دس مرتبہ پڑھیں اسی طرح ایک سو دس مرتبہ لکھیں اور دھو کر وہ پانی مریض کو پلائیں اس عمل کے بعد کاغذ پر لکھیں اور بطور تعویذ مریض کو گلے میں پہنا دیں ۔

بحرالاعمال میں بیان کیا گیا ہے کہ یرقان کے لئے اسم متذکرۃ الصدر کو لکھ کر دھو کرمریض کو پلائیں اور اس پانی سے اس کا منہ بھی دھلائیں انشاء اللہ یرقان دور ہوجائے گا ۔

کتاب العجائب والغرائبات میں مذکور ہے کہ کاغذ کے نو ٹکڑوں پر اس مقدس "اشمخ "کو زنگار سے لکھ کر ہوا میں لٹکا دیں مطلوب جہاں بھی ہوگا عامل کے حضور حاضر ہوجائے گا ۔

مروی ہے کہ اسم متذکرۃ الصدر کو ہرن کی کھال پر لکھ کر گلے میں پہن لیں جتنا بھی چلیں گے کچھ تکان نہ ہوگی ۔

خزینتہ الاسرار کا عمل ہے کہ اگر کوئی شخص ایسے ناقابل بیان و برداشت مصائب و آلام کاشکار ہوجائے کہ جن سے چھٹکارا پانے کا کوئی راستہ نظر نہ آتا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ نصف شب کے وقت بیدار ہوکر غسل کرے اور وضو کرکے دو رکعت نماز نفل ادا کرے اس کے بعد اس متذکرۃ الصدر کو ایک ہزار بار پڑھ کر سو جائے تو خواب میں اس اسم مقدس کےروحانی موکلات میں سے کوئی ایک ملک مقرب اس کے سامنے آئے گا جو اسے اس کی پریشانیوں سے نجات کا علاج بتائے گا ، کہا گیا ہے کہ اگر حاملہ عورت کو اسم متذکرۃ الصدر کو بطور تعویذ لکھ کر دیں کہ وہ اپنی داہنی ران پر باندھ لیں تو اس عمل کی تاثیر سے وہ عورت لڑکا چاہے گی تو لڑکا پیدا ہوگا اور اگر لڑکی چاہے گی تو لڑکی پیدا ہوگی ۔

اکابرو مشائخ سے منقول ہے کہ اسم متذکرۃ الصدر کو لکھ کر اسے دھوئیں اور طاعون کے مریض کو پلائیں شفا ء ہوگی ۔

معتبر روایت میں مذکور ہے کہ لفظ "اشمخ "کو(ا ش م خ ) حرفی صورت میں لکھ کر اس پر نظر کریں اور روزانہ ایک ہزار مرتبہ اس کی تلاوت بھی کرتے رہیں اس عمل کی خیرو برکت سے خواہشات باطلہ ختم ہوجائیں گی ، ظلمِ ظالم سے محافظت خداوندی حاصل ہوگی ، اطاعت و عبادت الہیہ کی توفیق نصیب ہوگی ، فقر و فاقہ دور ہوجائے گا اور ہر حاجات شرعی برآئے گی ۔ فکر و پریشانی جاتی رہے گی خدائے بزرگ و برتر اس کے مراتب میں بلندی عطا فرمائے گا۔

# گزشتہ سے پیوستہ

## سَلمَةٍ سَمَت (اَلسَّلَامُ)۔

اسم مقدس سلمتہ سمت کو ایک سو دس بار جس مریض لاعلاج پر پڑھیں گے اسے جس قسم کی بھی بیماری ہوگی دفع ہو جائے گی ، اس اسم مقدس کا با کثرت پڑھنا تمام تر بیماریوں کو دور کرتا ہے ، باوثوق اسناد میں مذکور ہوا ہے کہ جو شخص اس مقدس سلمتہ سمت کو چالیس دن تک ایک ہزار بار روزانہ پڑھتا رہے تو وہ مستجاب الدعوات بن جاتا ہے ۔ معقل بن یسار سے مروی ہے کہ اس اسم کا عامل و ذاکر اگر اس پر مداومت رکھتا ہے تو خدائے تعالیٰ سات ہزار فرشتوں کو اس کی حفاظت پر مامور فرماتا ہے اس سے پہلے اور پچھلے تمام گناہ معاف ہوجاتے ہیں وہ مرتبہ شہادت پر فائز ہو کر دنیا سے اٹھے گا کہا گیا ہے کہ جو شخص اس اسم مقدس کو اس کے حروف کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اس عمل کے بعد جس حاکم و سلطان کے ہاں جائے گا اور جو آرزو رکھتا ہوگا پوری ہوگی اسم متذکرۃ الصدر کا ۲۲۵مرتبہ روزانہ پڑھنا اعداء و اشرار سے حفاظت کا سبب بنتا ہے ارباب خواص فرماتے ہیں کہ اگر اس اسم مقدس کے حروف کو الگ الگ کرکے چینی کے برتن میں مشک و زعفران سے لکھیں اور اسی اسم کے حروف کے اعداد کے مطابق دنوں تک پئیں تو ظاہری و باطنی علوم منکشف ہوجائیں ۔ اس اسم مقدس میں حفاظت و سلامتی کی خاصیت پائی جاتی ہے تحریر کیا گیا ہے درود پاک کے ساتھ تین مرتبہ پڑھ کر اپنے دائیں بائیں اور تمام جسم پر پھونک دیں اس عمل کو گھر سے نکلتے وقت بجالائیں گے تو شام کو گھر واپس پلٹنے تک ہر شر سے محفوظ رہیں گے اسی طرح اگر شام کو پڑھیں گے تو صبح تک محفوظ رہیں گے ۔ اس اسم مقدس کے خواص میں سے ہے کہ اگر اسے مرگی کے مریض پر گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں تو اسے فوراً آرام ہوگا ۔ ایک خاصیت اس کی یہ بھی ہے کہ اسے لکھ کر بطور تعویذ جس کے گلے میں ڈالیں گے وہ ہر مصیبت اور پریشانی سے محفوظ رہے گا ، کہا گیا ہے کہ یہ اسم مقدس حجاب عظیم ہے اسے سامان میں رکھیں تو وہ چوری سے محفوظ رہے گا اسی طرح اگر اس کے حروف کے اعداد کو شمس کی ساعت میں لکھ کر مال تجارت میں رکھے تو بہت نفع ہوگا ۔ امام ہرمس فرماتے ہیں کہ یہ اسم مبارک درحقیقت اسم اعظم ہے اس کے ملفوظی حروف کا مضاعف تداخل چار سو تراسی ہے اس کا جمعہ کی پہلی ساعت میں چاندی یا سونے کی لوح پر لکھنا اور لکھ کر اپنے پاس رکھنا عجائبات و غرائبات کے مشاہدہ کا سبب بنتا ہے اسم متذکرۃ الصدر میں محبت و عطف قلوب کی بھی بہت زیادہ تاثیر ہے ضرورت کے وقت ہرن کی جھلی پر لکھیں اور عود و عنبر کی دھوپ دے کر اپنے پاس محفوظ رکھیں جہاں اور جس محفل میں جائیں گے بے حد و حساب عزت و تکریم پائیں گے ۔

---



## صَمْصَامٍ ۔ (البارئُ)۔

اس اسم مقدس کی ایک خاصیت خیالات فاسہ و وسواس باطلہ سے محفوظ رکھنا ہے ۔ چنانچہ جو شخص رات کو سوتے وقت اس اسم مقدس کو انیس مرتبہ پڑھے تووہ رات بھر شر شیطان سے محفوظ رہے گا کہا گیا ہے کہ غصہ کے وقت اس جلیل القدر اسم کا پڑھ کر بائیں طرف تھوک دینا غصہ کو خم کردیتا ہے ۔ یہ اسم مقدس خطاکاروں و گناہ گار بندہ کو توبہ کی توفیق سے نواز دیتا ہے ۔ یہ اسم مقدس علمائے علم و فن کے نزدیک اسمائے الحرس میں سے ہے چنانچہ بیان کیا گیا ہے کہ اس ایک اسم مبارک میں سو امراض کی دوا ہے ۔ اسے مفلوج پر پڑھ کر دم کریں شفایاب ہوجائے گا۔ جو عامل اس اسم مقدس کو چاندی کی انگوٹھی پر نقش کرکے اپنے پاس رکھے تو وہ خود میں محبت و قبول و رعب و دبدبہ کی قوت دیکھے ۔ یہ انگوٹھی جس شخص کے پاس بھی ہوگی اگر وہ حکام و امراء کے ہاں جائے گا تو عزت و آبرو پائے گا۔ علمائے اوفاق فرماتے ہیں کہ اس اسم مقدس کے حروف کے اعداد کو عددی ترتیب کے مطابق تراکیب دے کر اس کا وفق تیار کرے پھر اس وفق کی زکات دے جس کا طریقہ یہ ہے کہ حروف کی عددی قوت کے مطابق اس نقش کو روزانہ لکھیں اور اسی قدر ہی پڑھیں زکات کے بعد اس وفق کی تاثیر سے ارواح و روحانیات اس کی خدمت میں حاضر ہوں اور اس کی اطاعت تابعداری کو قبول کریں۔اسم متذکرہ الصدر کی ایک خاصیت اس طرح پر بھی بیان کی گئی ہے کہ اسے کاغذ کے ٹکڑے پر لکھیں اور لکھ کر سونے والےکے سینے پر رکھیں اس عمل کے دوران اسم مقدس کا ورد بھی کرتے رہیں سونے والے کے دل میں جو بھی ہوگا دریافت کرنے پر بتادے گا کتب معتبرہ و طلسمات و روحانیات میں مذکور و مسطور ہے کہ اس اسم مقدس کا قمر ناقص النور کے دنوں میں بوم صحرائی کی ہڈی پر لکھنا اور لکھ کر اس ہڈی کا ظالم و جابر دشمن کے ہاں ڈال دینا اس ظالم کو تباہ و برباد کرکے رکھ دیتا ہے ۔ تحریر کیا گیا ہے کہ اس اسم مقدس کا تلاوت کرنا آندھی کو موقف کردیتا ہے اسی طرح اس کا عامل و ذاکر ظالموں کی نظروں سے پوشیدہ ہو رہتا ہے اس اسم مقدس کی ایک تاثیر یہ بھی ہے کہ اسے پارچہ حریر پر لکھیں اور پھر اسے سفید رنگ مرغ کے گلے میں باندھ دیں خزائن و دفائن کا مشاہدہ عمل میں آئے گا جو شخص اس اسم مقدس کو مشک و زعفران کی سیاہی سے لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھے تو جنگ میں اسے فتح و غلبہ حاصل ہوگا بعض علماء کہتے ہیں کہ جس شخص کو غزا عظیم اور کنز اکبر حاصل کرنے کا اشتیاق ہو تو اسے چاہئے کہ وہ جمعرات کی پہلی ساعت میں اس اسم مقدس کو سونے یا چاندی کی لوح پر نقش کرے اور اپنے پاس رکھے اس کے ساتھ ساتھ اسے چاہئے کہ وہ چلہ بھر روزے رکھے اور ترک حیوانات کرکے طلوع آفتاب کے بعد اس اسم مقدس کو ایک ہزار بار روزانہ پڑھے اور جب چلہ کے عمل سے فارغ ہوجائے تو اسم متذکرۃ الصدر کو لکھیں اور بطور تعویذ ایک پاک تھیلی میں روپے پیسوں کے ساتھ رکھے ضرورت کے وقت جس قدر جی چاہے اس تھیلی میں سے رقم نکالیں اور خرچ کریں تھیلی میں موجود مال و منال یعنی روپیہ پیسہ کبھی بھی ختم نہ ہوگا اسم متذکرہ الصدر اعداء و اشرار کے درمیان نفرت و جدائی بھی تاثیر رکھتا ہے طریقہ عمل یہ ہے کہ اس اسم کو قطران کی سیاہی سے لکھیں اور اس کے نیچے ان لوگوں کے نام بھی لکھیں جن میں جدائی ڈالنا مقصود ہے اس عمل کے بعد اس نقش کو پانی سے دھوئیں اور ان دشمنوں کے گھروں میں چھڑک دیں ان کے درمیان فی الفور باہمی شکر رنجی پیدا ہوجائے گی اور دیکھتے ہی دیکھتے وہ ایک دوسرے کی جان کے دشمن بن جائیں گے ۔

---

## طلسم جلجلوتیہ الکبریٰ ۱۳

